# پندرھ شعبان المبارک

## 15شعبان المبارک

## دعائے مشائخ درشب برات

مشائخ سے اس سلسلہ میں ایک دعاءبھی منقول ہے جو پندرھویں شب کو کی جاتی ہے۔ مولانا سیدعبدالحییسابق ناظم ندوۃ العلما (والد بزرگوار حضرت مولانا سیدا بوالحسن ندویؒ) نے اس پر کچھ روشنی ڈالی ہے۔ وہ لکھتے ہیں:

”شعبان کی پندرھویں شب کو نماز پڑھنا اور دن کو روزہ کھنا مسنون ہے۔حدیث میں آیا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس مبارک شب میں آسمان دنیا سے غروب آفتاب سے صبح صادق تک تجلی فرماتا ہے اور ارشاد ہوتا ہے کہ جو شخص اپنے گناہوں کو بخشوانا چاہتا ہے، وہ آئے، میں اس کے گناہوں کو بخش دونگا۔ جوشخص رزق حاصل کرنا چاہے میںاس کو روزی دوںگا۔ جو کسی مصیبت میں مبتلا ہو اس کو تندرست کروں گا۔

پندرھ شعبان المبارک

بزرگوں سے ثابت ہے کہ وہ شب برات کو نماز مغرب کے بعد سورۃ یٰسین تین بار پڑھتے ہیں، اول بار عمر درازی کی نیت سے۔ دوسری بار بلاوں کے دفع کرنے واسطے۔ تیسری بار خدا کے سوا کسی اور کا محتاج نہ ہونے کےلئے۔ اور ہر بار سور یٰسین کے بعد درج ذیل دعا ایک بار پڑھتے ہیں ۔ اس دعا کی برکت سے اللہ تعالیٰ ان کی حاجت روائی فرماتا ہے ۔ اور سال بھر تک تمام مصیبتوں سے محفوظ رکھتا ہے۔مجھ کو مشائخ سے دعا پہنچی ہے ۔میں تمام مسلمانوں کو اس کے پڑھنے کے خواہشمند ہوں۔ اجازت دیتا ہوں۔

سید نفیس الحسینیؒ